مرکوز تھی کہ قبر میں بعینہٖ کھانے پہنچ جاتے ہیں۔ اس لئے یہ اعلیٰ سے اعلیٰ قیمتی سے قیمتی کھانے اپنے لئے تجویز کئے۔ اور خود ایک رسالہ بھی بنام "ایتان الارواح" مصنفہ ۱۳۲۱ھ لکھا تھا جس میں ثابت کیا تھا کہ روحیں واپس گھروں میں آتی ہیں۔ نیز کھانے پینے کا اس قدر فکر ہے کہ فرشتگانِ معصومین کے لئے بھی فاتحہ و ایصالِ ثواب کا جواز لکھا ہے (احکامِ شریعت ص۸۱ حصہ دوم) اور لوگوں کے لئے "زندگی" ہی میں اپنے لئے ایصالِ ثواب کی ترغیب دی ہے۔ (ملفوظات ص۷۹ حصہ اوّل)۔

تنبیہ: (الف) اسی کے متعلق یہ بھی معلوم ہونا چاہیئے کہ "احکام شریعت ص۵۹ حصہ اوّل" میں سوال موجود ہے کہ ناجائز روپیہ یعنی سود و شراب و رشوت وغیرہ اگر نیک کام مسجد، مدرسہ، چاہ، نیاز، فاتحہ، عُرس وغیرہ میں لگایا جاوے تو جائز ہے یا نہیں۔ اس کا جواب یہ دیا ہے:

"مسجد، مدرسہ وغیرہ میں بعینہٖ روپیہ نہیں لگایا جاتا، بلکہ اس سے اشیاء خریدتے ہیں۔ خریداری میں اگر یہ نہ ہو کہ حرام دکھا کر کہا۔ اس کے بدلے فلاں چیز دے اس نے دی اُس نے قیمت میں زرِ حرام دیا۔ تو جو چیز خریدی، وہ خبیث نہیں ہوتی، اس صورت میں فاتحہ و عُرس کا کھانا جائز ہے۔"

(ب) اسی طرح اسی کتاب "احکامِ شریعت ص۸۳ حصہ دوم" میں ایک سوال ہے کہ طائف جس کی آمدنی حرام ہے، اس کے یہاں "میلاد شریف پڑھنا" اور اس کی

اسی حرام آمدنی کی منگائی ہوئی شیرینی پر فاتحہ کرنا جائز ہے یا نہیں۔ اُس کا جواب یہ دیا ہے۔ "اس مال کی شیرینی پر فاتحہ کرنا حرام ہے، مگر جب کہ اُس نے مال بدل کر مجلس کی ہو۔ اور یہ لوگ جب کوئی کارِ خیر کرنا چاہتے ہیں تو ایسا ہی کرتے ہیں اور اس کے لئے کوئی شہادت کی حاجت نہیں۔ اگر وہ کہے کہ میں نے قرض لے کر یہ مجلس کی ہے، اور وہ قرض اپنے مالِ حرام سے ادا کیا جائے گا تو اس کا قول قبول ہوگا۔"

(ج) ایسا ہی "ملفوظات ص۳۲ حصّہ سوم" میں اس سوال کے جواب میں کہ "رنڈی" کو مکان کرایہ پر دینا جائز ہے یا نہیں" کہا ہے۔ "اس کا اس مکان میں رہنا کوئی گناہ نہیں۔ رہنے کے واسطے مکان کرایہ پر دینا کوئی گناہ نہیں۔ باقی رہا، اس کا زنا کرنا، یہ اس کا فعل ہے، اس کے واسطے مکان کرایہ پر نہیں دیا گیا۔

(د) پھر کتاب "احکامِ شریعت" ص۱۱ میں "بیمہ" زندگی و موت کو حلال کر دیا ہے۔ اور وجہ اس کی یہ بیان کی ہے کہ "جب کہ یہ بیمہ صرف گورنمنٹ کرتی ہے اور اس میں اپنے نقصان کی کوئی صورت نہیں تو جائز ہے کوئی حرج نہیں۔" حالانکہ یہ بیمہ بالکل جوّا ہے، اور تمام اہلِ حق کے نزدیک حرام ہے بھلا ایک شخص نے آج ایک قسط ادا کر دی، اور کل مر گیا، تو اس کی اولاد سینکڑوں ہزاروں روپے لینے کی کس طرح مجاز ہوگی۔ باقی اس کے جواز کی علّت کیسی بیہودہ بیان کی ہے۔

# ۶- بعض فتاوی عجیبہ وغریبہ

(۲۱) حُقّہ کے پانی سے وضو۔ "احکامِ شریعت ص۵۷ حصہ سوم میں ہے : مسئلہ : حُقّہ کے پانی سے وضو جائز رکھا گیا ہے۔ وہ کون حالت اور کس وقت پر۔

الجواب : "جب آبِ مطلق اصلاً نہ ملے تو یہ پانی بھی آبِ مطلق ہے۔ اس کے ہوتے ہوئے تیمّم ہرگز صحیح نہیں۔ اس تیمّم سے نماز باطل۔

فائدہ : دیکھا کیا بدبودار فتویٰ ہے۔ کیا کوئی شریف انسان اس تعلیم کو اختیار کرے گا؟ اسی کتاب کے ص۱۶۵ پر یہ بیان کیا ہے کہ "حق یہ ہے کہ معمولی حُقّہ جس طرح تمام دنیا کے عامّہ بلاد کے عوام و خواص میں رائج ہے، شرعاً مباح و جائز ہے"۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ حُقّہ خواہ معمولی ہو یعنی جسے عام لوگ جو مدّتوں کے بعد اسے صاف کرتے ہیں، پینے والے ہوں، تب بھی بلا کراہت وہ حلال ہے۔ حالانکہ اس قسم کے حقّہ کا پانی بالعموم اہلِ تجربہ کے نزدیک بول و براز سے بھی زیادہ بدبودار ثابت ہوا ہے۔

معلوم رہے کہ تیرہ سال کی عمر سے فتاوی نویسی کا کام شروع کر دیا تھا۔

(ملفوظات ص۱۱ حصہ اوّل)

## (۲۲) مغرب کی سنّتِ مؤکّدہ کا طریقہ

نمازِ مغرب کے بعد فرض پڑھ کر چھ رکعتیں ایک ہی نیّت سے ہر دو رکعت پر التحیّات و درود اور دعا، اور پہلی تیسری پانچویں سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ سے شروع۔ ان میں پہلی دو سنّت مؤکّدہ ہوں گی، باقی چار نفل، یہ صلوٰۃ اوّابین ہے (وظیفہ کریمہ ص۱۶)

**فائدہ:** دیکھا اس مجتہد و مجدّد نے کیا عجیب وغریب مسئلہ نکالا کہ ایک ہی نماز سے دو سنّتیں مؤکّدہ نکال لیں اور چار نفل۔ کیا یہی اجتہادات ہیں جن کی بنا پر دوسرے اہلِ حق کو کافر و مرتد کہا ہے۔

(۲۳) کراہتِ تلاوتِ قرآن۔ جن تین وقتوں میں نماز ناجائز ہے، تلاوت بھی مکروہ ہے۔ (وظیفہ کریمہ ص۱۲)

**فائدہ:** یہ نیا اجتہاد ہے۔ تلاوتِ قرآن کی کراہت کے کیا معنی! سجدۂ تلاوت مکروہ ہے نہ کہ نفسِ تلاوت۔

(۲۴) بلاشبہ غیرِ کعبہ معظمہ کا طوافِ تعظیمی ناجائز ہے اور غیرِ خدا کو سجدہ ہماری شریعت میں حرام ہے۔ اور بوسۂ قبر میں علماء کو اختلاف ہے اور احوط منع ہے۔ آگے لکھا ہے "یہ وہ ہے جس کا فتویٰ عوام کو دیا جاتا ہے، اور تحقیق کا مقام دوسرا ہے" الخ (احکامِ شریعت

صنا۱۵ حصّہ سوم )

**فائدہ :** دیکھا عوام کے لئے اور فتویٰ، اور خواص کے لئے اور۔ گویا ان کے لئے یہ سجدہ، طواف، بوسہ وغیرہ جائز ہوئے۔ استغفر اللہ

(۲۵) اگر مصلّی کا میلان قبلہ سے ۴۵ درجے کے اندر تھا تو نماز ہوگئی۔ ( ملفوظات صا۲۳ حصہ اوّل )

**فائدہ :** یہ کہاں کا مسئلہ ہے۔ شمال و مغرب کے درمیان تو ۹۰ درجہ کا فاصلہ ہے۔ گویا عین نصف شمال و مغرب میں نمازی نماز پڑھنے لگے تو جائز ہے۔ کیا مسئلہ بغداد شریف کی طرف ( جو مابین شمال مغرب ہے ) نماز پڑھنے کے لئے تو نہیں نکالا، جس کی طرف غالی بدعتی اب نماز نفل پڑھنے لگے ہیں۔ یا اس طرف منہ کر کے کچھ وظیفے ادا کرتے ہیں، اور اس مجدّد کا غلوّ، بغداد والے پیر صاحبؒ کے متعلق معلوم ہو چکا ہے۔

(۲۶) مسئلہ : کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کو غسل کی حاجت ہے۔ اگر وہ غسل کرتا ہے تو فجر کی نماز قضا ہوئی جاتی ہے۔ تو ایسی حالت میں کیا کرے۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب :** تیمّم کر کے نماز پڑھ لے اور غسل کر کے پھر اعادہ کرے۔

( احکامِ شریعت صا۱۰۲ حصہ دوم )

**فائدہ :** یہی مسئلہ "عرفانِ شریعت صا۱۷" پر بھی لکھا ہے۔ یہ کہاں کا مسئلہ

ہے کہ غسلِ جنابت کی ضرورت ہو اور اچھا بھلا آدمی ہو تو وہ تیمّم کرکے نمازِ فجر ضرور پڑھ لے۔ پھر فجر کی کیوں تخصیص ہے، اور اعادہ کی کیوں ضرورت۔ معذور آدمی کے لئے تو اس کی اجازت ہے، دوسروں کے لئے کہاں ہے لازم تھا کہ مرض وغیرہ کا عذر بیان ہوتا۔

(۲۷) مسئلہ ۵۶ : شادی میں دف بجانا درست ہے یا نہیں

الجواب : دف کی اجازت ہے جب کہ اس میں جھانج نہ ہوں اور مرد یا عزّت دار عورتیں نہ بجائیں الخ (عرفانِ شریعت صد ۱۲)

فائدہ : یہ عجیب فتوی ہے۔ جب دف جائز ہے تو مردوں کے لئے کیوں حرام ہے۔ کیا عزّت دار عورتوں کی بجائے بے عزّت اور فاسق عورتوں سے بجوایا جائے۔ حدیث (ترمذی) میں تو مَردوں کو ارشادِ نبوی ہے کہ :

اعلنوا هذا النكاح واجعلوه فى المسجد واضربوا عليه بالدفوف

یعنی نکاح کا اعلان کیا کرو اور مسجدوں میں اس کو کیا کرو اور اس پر دف بجایا کرو۔

(۲۸) زن و شوہر کا باہم ایک دوسرے کو حیات میں چھونا مطلقاً جائز ہے حتیٰ کہ فرج و ذکر کو بہ نیّتِ صالحہ موجبِ ثواب و اجر ہے۔ كما نص عليه سيّدنا الامام الاعظم رضى الله تعالىٰ عنه۔ (احکامِ شریعت صد ۱۵۳ حصہ سوم)

فائدہ : یہ نہ بیان کیا کہ اپنی اپنی شرمگاہوں کو خود علیحدہ طور پر مسّ

کرنا ہے یا ایک کا دوسرے کی شرمگاہ کو مسّ کرنا ہے۔ بہرصورت کس کتاب میں موجبِ ثواب و اجر لکھا ہے۔ اور امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ کی کس معتبر کتاب میں یہ نص موجود ہے۔ علماء کرام تو زن و شوہر کو ایک دوسرے کی شرمگاہ پر نگاہ ڈالنے کو خلافِ اولیٰ و خلافِ تہذیب فرماتے ہیں کہ اس سے بے حیائی پیدا ہونے کا خوف ہے اور یہ مجدّد اس کی ترغیب دیتا ہے۔

(۲۹) **بیت الخلاء میں وظیفہ ادا کرنا :** پاس انفاس سانس کی آمد و رفت میں، کھڑے، بیٹھے، چلتے پھرتے، وضو بے وضو، بلکہ قضائے حاجت کے وقت بھی ملحوظ رکھے۔ یہاں تک کہ اس کی عادت پڑ جائے۔ (وظیفہ کریمہ ص۲۵)

**فائدہ :** دیکھا کیسا نفیس وظیفہ ہے کہ بیت الخلاء میں یہ وظیفہ نہ چھوڑو سانس کو اُوپر نیچے لاتے وقت اس ذکر کی مشق کرو۔ اور یہ وہ وظیفے ہیں جن کے متعلق اسی کتاب کے اسی صفحہ کے اُوپر لکھا ہے کہ یہ اس درجہ مفید ہیں، کہ انہیں اخفا کرتے ہیں۔ رموز میں لکھتے ہیں، فقیر نے اپنے خاص برادرانِ طریقت کے لئے اسے عام کیا۔"

(۳۰) **مسئلہ :** جھوٹے کام[1] کا جوتا مردوں کو پہننا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب :** "ظاہر یہ ہے والعلم عند اللہ کہ جھوٹے کام کا جوتا

---

[1] یعنی ایسا جوتا جس پہ اصلی کے بجائے نقلی تلّہ لگایا گیا ہو۔

مرد و زن سب کے لئے مکروہ ہونا چاہئیے" آگے لکھا ہے۔ "ہاں سچے کام کا جوتا عورتوں کے لئے مطلقاً جائز، اور مردوں کے واسطے الخ"

**فائدہ :** یہ عجیب مسئلہ ہے کہ جھوٹا کام تو مکروہ اور سچا جائز۔

(۳۱) **عرض :** کافر جو ہولی دیوالی میں مٹھائی وغیرہ بانٹتے ہیں، مسلمانوں کو لینا جائز ہے یا نہیں ؟

**ارشاد :** اُس روز نہ لے۔ ہاں اگر دوسرے روز دے تو لے لے، نہ یہ سمجھ کر کہ ان خبثاء کے تیوہار کی مٹھائی ہے، بلکہ مالِ موذی نصیبِ غازی سمجھے۔ (ملفوظات ص ۱۰۳ حصہ اوّل)

**فائدہ :** یہ عجیب معاملہ ہے کہ پہلے دن تو حرام اور دوسرے دن حلال، اور پھر لے کر بھی ان سے یہ اخلاق برتے کہ وہ خبیث اور موذی ہیں اور یہ مسلمان مفت میں غازی بن گیا۔ اور کتاب و سُنّت سے دلیل نہ بیان کی۔

(۳۲) **کراہتِ نماز بغیر زیور :** "اُمّ المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا عورت کا بے زیور نماز پڑھنا مکروہ جانتیں"۔

(عرفانِ شریعت، ص ۱۹)

**فائدہ :** اس روایت کی تصریح وغیرہ کے متعلق کچھ نہیں کہا۔ صرف مجمع البحار کا حوالہ دے دیا۔ کتاب مذکور کو دیکھا، مگر وہاں بھی کتاب حدیث اور اس کی صحت وغیرہ کا ذکر ندارد۔ بس کُتبِ فقہ سے اس کی کراہتِ شرعی

ثابت کرتے۔ بظاہر اصولِ شریعت ایسی نماز کو مکروہ نہیں کہیں گے۔

(۳۳) صراطِ مستقیم دو طرح کی ہوتی ہے۔ ایک تو سیدھی چلی گئی ہے جس میں پیچ و خم ہی نہیں، مگر واسطہ کی ضرورت ہے کہ بغیر واسطہ پہنچ ہی نہیں سکتا۔ اور دوسری یہ کہ اُٹھا اور سیدھا مقصود تک پہنچا۔ پہلی اَور انبیاء، اور دوسری صرف محمد رسول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کے لئے الخ"۔ (ملفوظات ص۶۳ حصّہ دوم)

**فائدہ :** دیکھو کس قدر غلو ہے، اور دیگر انبیاء کی کتنی توہین ہے، کیا ان کا راستہ پیچ و خم والا تھا، جس کے لئے واسطہ کی ضرورت تھی، توحید و معرفت کا طریق تو سب کا یکساں تھا، ضروری تھا کہ اس مُبہم بات کی پوری وضاحت ہوتی۔

(۳۴) قضا نماز کا طریق : احکامِ شریعت ص۹ حصّہ دوم میں قضا نماز کی سہولیت یہ بیان کی ہے کہ رکوع و سجدہ میں صرف ایک بار تسبیح پڑھ لے۔ فرضوں کی تیسری اور چوتھی رکعت میں الحمد شریف کے بجائے صرف تین بار سُبحَانَ اللّٰہ پڑھے اور التّحیات کے بعد دُرود و دعا کے بجائے صرف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ پڑھے۔

**فائدہ :** اس کی سند کیا ہے، کیا اس سے نماز مکروہ نہ ہوگی؟ اسی

اختصار نے تو لوگوں کو دلیر کر دیا ہے۔

(۳۵) **عرض** : کھانا کھانے کا مسنون طریقہ کیا ہے؟

**ارشاد** : داہنا پاؤں کھڑا ہو اور بایاں بچھا۔ اور روٹی بائیں ہاتھ میں لے کر داہنے سے توڑنا چاہیئے، ایک ہاتھ سے توڑ کر کھانا اور دوسرا ہاتھ نہ لگانا عادتِ متکبرین ہے (ملفوظات ص۸۸ حصہ اوّل)

**فائدہ** : اس طرح سے روٹی توڑنے کی سُنّت کہاں سے لی ہے، جس کے ترک کو عادتِ متکبرین کہا ہے۔

## کذب بیانی

(۳۶) ڈاڑھی منڈانے اور کتروانے والا فاسق مُعلن ہے اسے امام بنانا گناہ ہے، فرض ہو یا تراویح، حدیث میں اس پر غضب اور ارادہ قتل کی وعیدیں وارد ہوئی ہیں، اور قرآن عظیم میں اس پر لعنت ہے۔ (احکامِ شریعت ص۱۰۳ حصہ دوم)

**فائدہ** : ارادہ قتل وغیرہ کی صحیح حدیثیں کس کتاب میں ہیں اور کون سے قرآن عظیم میں لعنت کا ذکر ہے۔ ڈاڑھی کا وجوب ثابت کرنا بھی مشکل ہے۔ قرآن شریف میں صراحتہً ایک جگہ حضرت ہارون علیہ السّلام کی ریش مبارک کا ذکر ہے۔ باقی قرآن میں تو کہیں اشارۃً یا صراحتہً اس کا ذکر تک نہیں،

لعنت کا فتویٰ کیسا، اور واجب القتل کیونکر۔ یہ قرآن کریم کے متعلق صریح کذب بیانی ہے۔

واضح ہو کہ اسی فرضی مجدد نے دوسرے رسالہ عرفانِ شریعت ص۱۳ میں لکھ دیا ہے کہ "ڈاڑھی کے متعلق قرآن پاک میں پانچ آیتیں ہیں۔ خدا معلوم وہ کہاں ہیں؟

(۳۷) وہابیہ مثل یہود کے ہیں، اور وہابیہ کی کہیں ایک ٹیریہ بھی نہیں۔ (احکامِ شریعت ص۱۴۲ حصہ دوم)

**فائدہ:** یہ صریح کذب اور خلاف مشاہدہ ہے۔ وہابیہ نجدیہ کی حکومت قریبًا ایک سو سال سے صوبہ نجد (عرب) میں چلی آ رہی ہے، اور اس مجدد کی وفات سے تین سال بعد حجاز میں بھی آگئی اور اب تک وہاں موجود ہے۔

(۳۸) جیسے میں اور میرے گھر میں جس قدر لوگ ہیں کہ ہم میں کوئی نہیں پیتا، مگر فتویٰ اباحت ہی پر دیتا ہوں۔

(احکامِ شریعت ص۶۹ حصہ سوم)

**فائدہ:** یہ سب تقریر حقّہ کے متعلق ہے جس سے وضو کرنے کا فتویٰ پہلے گذر چکا ہے۔ اب دوسرا حوالہ دیکھو، جس میں صاف موجود ہے کہ میں حقّہ پیتا ہوں۔

ملفوظات ص۱۰ حصّہ دوم میں ہے۔ "ہاں حقہ پیتے وقت (بسم اللہ)

نہیں پڑھتا" اب ذرا انصاف سے دیکھو کہ کس قدر کلام میں اختلاف ہے جو کسی مجدد کی شان کے لائق نہیں۔

(۳۹) "وہابیہ منسوب بہ عبدالوہاب نجدی ہیں۔ ابن عبدالوہاب ان کا معلمِ اوّل تھا۔ اُس نے کتاب التوحید لکھی"۔ اس کے بعد لکھا ہے۔ "تقویۃ الایمان اسی کتاب التوحید کا ترجمہ ہے"۔

(کوکبہ شہابیہ صفحہ ۵۹ طبع بار چہارم)

**فائدہ:** یہ صریح کذب ہے جس کو اب تک اہلِ بدعت بیان کرتے پھرتے ہیں۔ دونوں کتابیں موجود ہیں۔ مقابلہ کر کے دیکھ لو، زمین و آسمان کا فرق ہے۔ مضامین کی ترتیب بالکل مختلف ہے۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ محمد بن عبدالوہاب نجدی المتوفی ۱۲۰۶ھ کی کتاب التوحید غالباً شیخ اسماعیل شہیدؒ المتوفی ۱۲۴۶ھ نے دیکھی بھی نہ ہوگی۔

## ۸۔ بدتہذیبی

(۴۰) وہابی، دیوبندی ...... جملہ مرتدین ہیں کہ اُن کے مرد یا عورت کا تمام جہان میں جس سے نکاح ہوگا، مسلم ہو، یا کافرِ اصلی، یا مرتد انسان ہو یا حیوانِ محض، باطل اور زنا خالص ہوگا اور اولاد ولدالزنا۔ (ملفوظات صفحہ ۱۰۵ حصہ دوم)

**فائدہ :** اس مجدّد کا معیارِ تہذیب دیکھو کہ حیوانِ محض سے بھی نکاح تجویز کرتا ہے اور کیسے بدترین الفاظ سے یاد کرتا ہے۔ نیز معلوم رہے کہ حیوان سے نکاح کرنے کا ذکر اس مجدّد نے اپنی دوسری کتاب احکام شریعت ص۱۶۱ حصّہ اوّل میں بھی کیا ہے۔

**تنبیہ :** واضح ہو کہ حقیقی معنٰی میں ہندوستان کے اندر اہل السنّت والجماعۃ ایک ہی قوم ہے، جو جماعت دیوبندیہ کہلاتی ہے، البتہ قلیل تعداد میں حضرات "اہلِ حدیث" کی جماعت بھی ہے جو بالعموم عقائد میں جماعتِ دیوبندیہ سے موافق ہے گو ان میں سے بعض لوگ غایت تشدّد و تعصّب کی وجہ سے حضرات ائمہ مجتہدیؒن کو بُرا بھلا کہتے ہیں اور اتّباعِ ائمہ کو شرک و کفر سمجھتے ہیں۔ (جیسے کہ اہلِ بدعت اپنے آپ کو حنفی سُنّی کہلا کر شرک و فسق میں مبتلا ہیں)۔

اب یہ بزرگانِ دیوبندیہ مدّتِ مدیدہ سے کتاب و سُنّت کی خدمت اور بدعاتِ شرکیات کا قلع قمع کر رہے ہیں، مگر ان اہلِ بدعت نے جن کا سرگروہ یہ فرضی مجدّد ہے، ان پاک بزرگوں پر بھی طعن[۱] و تشنیع اور سبّ و شتم کرنے سے دریغ نہ کیا، بلکہ تحریر و تقریر میں ان کے متعلق کفر[۲] و ارتداد کا فتویٰ دیا، اور یہاں تک کہہ دیا کہ من شكّ فی كفرهم فقد كفر یعنی جو ان کے کفر میں شک کرے وہ بھی یقیناً کافر ہے۔ نیز یہ بھی لکھ دیا کہ ان لوگوں کا ذبیحہ[۳] ناپاک و حرام ہے۔ ان میں سے مستحقین کو زکوٰۃ[۴] دینا حرام ہے۔ ان کے پیچھے نماز[۵] پڑھنا ناجائز۔ ان کے

معصوم بچوں کو پڑھانا حرام ۔ اگر ان کی ہمسائیگی ہو تو ان کا کوئی حق ہمسائیگی واجب نہیں ۔ ان سے نکاح پڑھوانا باطل بلکہ ان کے بجائے برہمن ہندو ایجاب و قبول کرلے تو بہتر ہے ۔ نہ ان کی نوکری جائز ، نہ کوئی بات چیت ، نہ کوئی خرید و فروخت ۔ غرض ان کے ساتھ کسی قسم کا معاملہ جائز ہی نہیں ہے ، اور ان اہلِ باطل نے یہ بھی کہہ دیا کہ اگر یہ دیوبندی لوگ اب اپنے کفر و ارتداد و دیگر خرابیوں سے توبہ بھی کرنا چاہیں ، تب بھی قابلِ قبول نہیں ۔ بلکہ ہر صورت میں (معاذ اللہ تعالےٰ) واجب القتل ہیں ۔ اور یہ تمام اُمور اس رئیسِ گروہ فرضی مجدد کی تقریباً تمام تصانیف (بالخصوص کتبِ مذکورہ رسالہ ہٰذا) میں مندرج ہیں اور ان میں کئی کئی بار ان اُمور کا تکرار کیا گیا ہے ۔ حالانکہ یہ حضرات دیوبندیہ علاوہ حنفی مسلک اختیار کرنے کے جس کی تصدیق خود دارالعلوم دیوبند جاکر اور ان کی تقاریر سن کر بھی ہو سکتی ہے ، مراتبِ سلوک و احسان طے کئے ہوئے ہیں ۔ اور مطابقِ سنّتِ نبوی بیعت و ارشاد کا طریق بھی اختیار کرتے ہیں ۔ اور اس کی ترغیب دیتے رہتے ہیں ۔ مگر ان نالائق لوگوں نے ایسے کامل بزرگوں اور ان کے مسلک پر چلنے والوں کو بھی لقب وہابیہ سے یاد کیا (حالانکہ فرقہ وہابیہ شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدی کی طرف منسوب ہے جو حنبلی طریق کا آدمی تھا) اور ایسے محقق اور نیک نیت مقلدوں کو غیر مقلد کہہ کر ان کو دوسرے غیر مقلدوں کے ساتھ شریک کردیا ۔ والسّلام ۔ صفر المظفر ۱۳۵۸ھ ۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# بعض خصوصیّات و علامات اہلِ بدعت

(۱) توحید باری تعالیٰ سے دُور بھاگنا۔ عظمت و جلالِ الٰہی کا مفقود ہونا۔ محض ظاہری محبّت کا دعویٰ کرنا۔

(۲) خداوند تعالیٰ کی قدرت کو محدود ماننا کہ وہ فلاں فلاں اشیاء پہ قادر نہیں۔

(۳) بالعموم خدائی صفاتِ خاصّہ (مثل علمِ محیط و قدرت کاملہ وغیرہ) و افعال و اسماء کو مساوی درجہ میں حضرات انبیاءؑ و اولیاءؒ میں تسلیم کرنا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا تعالیٰ کی قدیم ابدی ذات کا جزوِ لاینفک قرار دینا۔

(۴) انبیاء علیہم السّلام کو نام سے خطاب کرنا۔ مثلاً یا محمدؐ کا وظیفہ پڑھنا، اور مساجد و مکانات و اشتہارات میں اسے تحریر کرنا۔ حالانکہ یہ پرلے درجہ کی بے ادبی ہے کہ اپنے سے بڑے کو نام سے پکارا جائے) یہی سُلوک اولیاء اللہ سے بھی کرنا مثلاً حضرت محبوب سُبحانیؒ کو یا شیخ

عبد القادر جیلانی" کہہ کر پکارنا۔

۵) انبیاء کو نفس مرتبہ انسانیت و عبدیت سے جو ان حضرات کے لئے بڑا ذاتی کمال ہے، خارج کرنا۔ بالخصوص حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی اس طرح سے سخت توہین کرنا۔

۶) "اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ مِنْ نُوْرِیْ" کی موضوع حدیث کے ظاہری الفاظ پر عمل کرتے ہوئے سب مخلوق (حتیٰ کہ فرعون، ابوجہل بلکہ ابلیس لعین) کو نوری کہنا، جس سے دوسرے الفاظ میں اپنے آپ کو بھی نوری لباس پہنایا۔

۷) ہر وقت لوگوں کو "نُوْرِیْ بَشَرِیْ" کی بحث میں پھنسا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسمانی کمالات کا انکار کرنا، جس سے ایک گونہ معراجِ جسمانی کے بڑے معجزے کا انکار کرنا ہے (کیونکہ جب جسمِ خاکی ندارد، تو معراج صرف روح کو ہوئی ہو گی جو نوری چیز ہے)۔

۸) حضرات انبیاء و اولیاء کو خدائی صفات و افعال سے متصف کرنا۔ اُن کو ہر وقت عالم الغیب و حاضر و ناظر ماننا۔ ان سے حاجاتِ رزق وغیرہ مانگنا۔ اُن کو دور سے پکارنا۔ اُن کے نام کا وظیفہ پڑھنا۔ ان کو سجدہ و طواف کرنا۔ ان کے نام پر روزے رکھنا۔ ان کی قبروں پر ان کو خوش کرنے کے لئے جانور ذبح کرنا اور نذریں چڑھانا۔ حتیٰ کہ بعض اولیاء (مثل

حضرت خواجہ اجمیریؒ) کو رسولِ ہند کہنا وغیرہ وغیرہ۔

(۹) ان حضرات کی قبور کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا اور دیگر عبادتیں کرنا۔ بغداد شریف کی طرف مُنہ کر کے ہاتھ باندھ کر امداد طلب کرنا اور دیگر افعال کرنا۔ بعضوں کا قبور پر سرود سازنگی کے ساتھ عیدوں کی طرح میلے کرنا۔ اِن عُرسوں میں رقص و وجد کرنا حتیٰ کہ بعض کا بے ہوشی میں ننگا ہو جانا اور اس فعل کو بہت متبرک سمجھنا۔

(۱۰) شریعت میں عام طور پر تاویلات و قیاساتِ فاسدہ سے کام لینا۔ اکثر جگہ ائمہ مجتہدینؒ کی طرح اجتہاد کرنا۔ گو بظاہر اس امر کا قائل ہونا کہ اجتہاد تیسری یا چوتھی صدی کے بعد ختم ہو گیا۔

(۱۱) آج کل کے اِجْمَاع کو حجّت سمجھنا، حالانکہ از روئے شرع صرف اوّل کے تین زمانوں کا اِجماعِ اُمّت حجّت ہے۔

(۱۲) بدعتِ شرعی کو کوئی چیز نہ سمجھنا۔ نہ اس کی صحیح تعریف مع مثال پر قادر ہونا۔ سُنّت و بدعت میں فرق نہ کر سکنا۔

(۱۳) خوابوں، اِلہَاموں اور بزرگ لوگوں کے کشفوں پر مذہب کا دار و مدار رکھنا۔

(۱۴) ان کے علماء کا علمِ قرآن وحدیث میں ماہر نہ ہونا۔ اور حدیث شریف اور اصحابِ حدیث مثل امام بخاریؒ وغیرہ سے خاص نفرت رکھنا۔

(۱۵) فقہ کی اکثر کمزور یا موضوع روایتوں کا حافظ ہونا، اور اُن پر عمل کرنا، صحیح مسائلِ فقہی سے ناواقف ہونا۔ نِکات و اسرار و لطائفِ فقہیہ سے بالکل عاری ہونا اور مستند کتابوں کا حوالہ نہ دے سکنا۔

(۱۶) قراءت و تجوید سے جس سے قرآن شریف کو صحیح و عمدہ ترتیل سے پڑھا جائے، بے نصیب ہونا، اور اطمینانِ قلب و عظمتِ الٰہی کی حالت میں تلاوتِ قرآن پر قادر نہ ہونا۔

(۱۷) مطالعہ کتب سلفِ صالحین و ائمہ محققین متقدمین سے سخت نفور ہونا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مستند سیرت اور بزرگانِ دین کے صحیح اقوال و احوال سے جاہل ہونا۔ غرض تاریخِ اسلام سے بالعموم عاری ہونا۔

(۱۸) بعض بے خوف لوگوں کا بزرگوں کی کتابوں کو ردّ و بدل کر کے شائع کرنا۔ (مثال کے لئے ملاحظہ ہو ترجمہ قرآن مع موضح القرآن شاہ عبدالقادر صاحب دہلویؒ)

(۱۹) بالعموم قرآن شریف کا درس ان میں کم ہونا (وجہ اس کی یہ کہ قرآن میں توحید کوٹ کوٹ کر بھری ہے، اور یہ اس سے کوسوں دُور بھاگتے ہیں۔ باقی علومِ نبویہ و شرعیہ کی تدریس بھی ان میں نہ ہونے کے برابر ہے۔

(۲۰) علومِ قرآن و حدیث پر ان کی کسی محققانہ تصنیف کا ہرگز نہ ہونا۔

(۲۱) ایک خاص موضوع پر تقریر نہ کرسکنا بلکہ رطب و یابس کو مِلا دینا۔ نیز مجمع علماء کے سامنے آیاتِ توحید مثل سورۂ فاتحہ و سورۂ اخلاص کی تفسیر کو بھی اُصولِ شرعی کے متعلق چند منٹ کے لئے بیان نہ کرسکنا۔

(۲۲) زبان عربی میں بہت کم مہارت رکھنا۔ نہ اعلیٰ عربی پر قادر ہونا، اور نہ بولنے پر معمولی سے معمولی فقروں کے اُردو ترجمہ کی بھی جراًت نہ کرنا۔

(۲۳) اہلِ حق کے ساتھ مناظرہ سے فرار کرنا۔ بلکہ کفّار سے مقابلہ پر قادر نہ ہونا (کیونکہ علاوہ کم علمی اور پست ہمّتی کے وہ کفّار اوّل اوّل انکی قبر پرستی و شرکی تعلیم کی مٹی پلید کرتے ہیں)۔

(۲۴) شرعی مباھلہ میں حق و باطل میں فیصلہ کرنے کے لئے میدان میں نہ آنا۔ بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ہاتھ اُٹھا کر دُعا مانگو کہ "یا اللہ ہمیں اپنے رستہ میں اس طرح شہادت عطا فرما کہ ہمارے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں"۔ تو ہرگز ہاتھ نہ اُٹھا سکنا۔

(۲۵) وعظ و تبلیغ کے لئے بغیر اُجرت ہرگز تیار نہ ہونا۔ بلکہ اُجرت لے کر بھی جراًت نہ کرسکنا۔ خلافِ شرع امر کو دیکھ کر نہ ہاتھ سے نہ زبان سے روکنا بلکہ " افضلُ الجھاد کلمۃُ حقٍ عند سلطانٍ جائرٍ " پر عمل کرنے والوں کو بُرا بھلا کہنا۔

(۲۶) اہلِ حق و متبعینِ سنّت و مدرّسینِ حدیث و فقہ کو کافر و وھابی

کہنا۔ بات بات میں تکفیر کا فتویٰ دینا۔

(۲۷) ناجائز و غیر مشروع طریق پر مولود خوانی کرانا۔ اس میں مبالغہ آمیز اشعار پڑھنا، اور وجد کرنا اور دیگر خلافِ شرع اُمور کا مرتکب ہونا۔

(۲۸) ان کے اکثر بلکہ تقریباً تمام پیروں کا علم و تقویٰ سے عاری ہونا۔ سُنّت سے دُور بھاگنا، عورتوں سے بیعت کے وقت مصافحہ کرنا۔ ان کے سر پر برکت کے لئے ہاتھ پھیرنا۔ ان کو جھوٹے تعویذ گنڈے دینا وغیرہ وغیرہ۔

(۲۹) اکثر مریدوں کا ان کی تصاویر کو بطور برکت کے قرآن وغیرہ میں رکھنا۔ تصوّرِ مشائخ کہ وہ مطلع ہو کر اپنی قدرتِ تامہ سے ان کی تربیت رُوحانی کرتے ہیں، پر کاربند ہونا۔

(۳۰) ان پیروں کے متعلق اکثروں کا یہ عقیدہ رکھنا کہ کمالِ معرفت کو پہنچ جانے کی وجہ سے اِن سے نماز وغیرہ فرائض ساقط ہو جاتے ہیں۔

(۳۱) سبّ و شتم کرنا۔ بالخصوص علماء محققین کو جنہوں نے کفّار کی بیخ کنی میں خوب کام کیا (مثلاً شیخ الاسلام مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی دیوبندیؒ کے، کہ ان کو بُرا بھلا کہتے ہیں۔

(۳۲) ان کے چہروں پر بوجہ عدمِ اخلاص فی التَّوحِیْد وقلّتِ عمل بر سُنّت کے بالعموم نُور و یُمن و برکت و فراست و رونق کے آثار کا ظاہر نہ ہونا۔

(۳۳) تمام مشائخ یا جن کی قبور قُبّہ دار ہوں، ان کے متعلق قطعی بہشتی ہونے کا

عقیدہ رکھنا (ہاں غالب اُمید مغفرت کی رکھنا یہ اور بات ہے)۔

(۳۴) بعض بزرگوں کے مزارات پر بہشتی دروازوں کا کھولنا اور حج سے زیادہ مخلوقات کا وہاں جانا۔ اور غلط عقیدہ رکھنا۔

(۳۵) اکثر عوام اہلِ بدعت کا تعزیوں پر رونا پیٹنا۔ بلکہ بعضوں کا خود تعزیے بنانا۔ حتیٰ کہ ان کے کئی بڑے علماء کا تعزیوں کی حمایت میں، اور سر کوبی و سیاہ پوشی کی تائید میں کتابیں لکھنا۔

(۳۶) تعظیماً لوگوں کے سامنے جُھکنا، حتیٰ کہ رکوع بلکہ سجدہ کے قریب ہو جانا۔

(۳۷) اکثر (عوام) کا خاص دنوں کو منحوس سمجھنا اور اچھی بُری تاریخ اور دن کا پوچھنا اور ان سے شگون لینا۔

(۳۸) قسمیں بہت کھانا، بالخصوص جھوٹی۔

(۳۹) اَدْعِیَہ مَاثُورَہ سے دُور بھاگنا۔ دُعاء گنج العرش اور دُرود تاج وغیرہ کی کثرت کرنا، جن کے مصنّفین کا حال ندارد، ان کے فضائل بناوٹی، بلکہ ان کے اندر بعض الفاظ بالکل خلافِ شریعت۔ کم از کم دس صحیح نبوی دعائیں بھی ان کو اور ان کے علماء کو یاد نہ ہونا۔

(۴۰) مثل ہنود و شیعہ کے خاص پابندیوں کے ساتھ رسوم سوّم، ہفتم، (جمعراتیں) چہلم، برسی کرنا، اسی طرح دیگر تقریبات عقیقہ وغیرہ پر رسوم ناجائز کرنا۔ شادی میں ناچ و راگ و رنگ کرانا، اور اس میں بالعموم سودی وغیرہ روپیہ

لگا کر اسراف کرنا۔

**تنبیہ :** یہ چالیس مشہور علامات بیان کر دی گئی ہیں۔ باقی اور سینکڑوں علامات متعلقہ عبادات و معاملات، معاشرات وغیرہ ہمارے پاس محفوظ ہیں۔ بوقتِ ضرورت ان کو بھی انشاءاللہ العزیز شائع کیا جائے گا۔ واللہ یھدی السبیل۔

# ضمیمہ

مولوی احمد رضا خان صاحب کے چند علمی جواہر پارے تو آپ نے ملاحظہ کر ہی لئے ہیں۔ اب ان کی بہتان تراشیوں کے چند نمونے بھی دیکھ لیجئے۔ انہوں نے حضرت مولانا شاہ محمد اسماعیل شہید مظلومؒ کے ذمہ چند ایسے عقائد لگائے ہیں جن کا مظلومؒ کو کبھی تصوّر بھی نہیں ہوا ہوگا۔ خان صاحب نے جو گندے عقیدے شاہ شہید مظلومؒ وغیرہ کی طرف منسوب کئے ہیں، ان میں سے بعض یہ ہیں :

ایسے کو خدا کہتا ہے جسے مکان، زمان، جہت، ماہیت، ترکیبِ عقلی سے پاک کہنا، بدعتِ حقیقیہ کے قبیل سے ہے اور صریح کفروں کے ساتھ گننے کے قابل ہے۔ اس کا سچّا ہونا کچھ ضرور نہیں، جھوٹا بھی ہو سکتا ہے، ایسے کو کہ جس کی بات پر اعتبار نہیں، نہ اسکی کتاب قابلِ استناد، نہ اس کا دین لائقِ اعتماد، ایسے کو کہ جس میں ہر عیب و نقص کی گنجائش ہے، جو اپنی مشیخیت (بڑائی اور پیری) بنی رکھنے کو قصداً عیبی بننے سے بچتا ہے۔ چاہے تو ہر گندگی میں آلودہ ہو جائے۔ ایسے کو جس کا علم حاصل کئے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کا علم اس کے

اختیار میں ہے چاہے تو جاہل رہے۔ ایسے کو جس کا بہکنا، بھولنا، سونا، اونگھنا، غافل رہنا، ظالم ہونا، حتیٰ کہ مر جانا سب کچھ ممکن ہے۔ کھانا، پینا، پیشاب کرنا، پاخانہ پھرنا، ناچنا، تھرکنا، نٹ کی طرح کلا کھیلنا، عورتوں سے جماع کرنا، لواطت جیسی خبیث بیحیائی کا مرتکب ہونا حتیٰ کہ مخنث کی طرح خود مفعول بننا، کوئی خباثت کوئی فضیحت (رسوائی) اس کی شان کے خلاف نہیں۔ وہ کھانے کا منہ اور بھرنے کا پیٹ اور مردی اور زنی کی علامتیں بالفعل رکھتا ہے۔ صمد نہیں، جوف دار کھکل (کھوکھلا) ہے۔ سبوح قدوس نہیں خنثیٰ مشکل ہے یا کم سے کم اپنے آپ کو ایسا بنا سکتا ہے۔ اور یہی نہیں بلکہ اپنے آپ کو جلا بھی سکتا ہے ڈبو بھی سکتا ہے۔ زہر کھا کر یا اپنا گلا گھونٹ کر، بندوق مار کر خودکشی بھی کر سکتا ہے۔ اس کے ماں باپ جورو (بیوی) بیٹا سب ممکن ہیں بلکہ ماں باپ ہی سے پیدا ہوا ہے۔ ربڑ کی طرح پھیلتا سمٹتا ہے۔ برہما کی طرح چومکھا ہے۔ ایسے کو جس کا کلام فنا ہو سکتا ہے جو بندوں کے خوف کے باعث جھوٹ سے بچتا ہے کہ کہیں مجھے جھوٹا نہ سمجھ لیں۔ بندوں سے چھپا چھپا کر پیٹ بھر کر جھوٹ بک سکتا ہے اھ (العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ جلد ۱ ص۲۴۵ طبع لاہور)۔ اس فتاویٰ کے حاشیہ پر خان صاحب نے ان ناپاک عقائد میں سے اکثر کو شاہ شہید مظلومؒ کے سر تھوپا ہے اور بجبر محض زورِ قلم اور جوشِ عداوت سے بزعمِ خود ان کی کتابوں سے کشید کرنے کی نامبارک سعی کی ہے اور ایک اور مقام پر شاہ شہید مظلومؒ کی عبارت پر گرفت کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

اس میں صاف تصریح ہے کہ جو کچھ آدمی اپنے لئے کر سکتا ہے وہ سب خدائے پاک

کی ذات پر بھی روا ہے جس میں کھانا، پینا، سونا، پاخانہ پھرنا، پیشاب کرنا، جلنا، ڈوبنا مرنا سب کچھ داخل الخ (کوکبۂ شہابیہ ص۱۵)

اور پھر آگے لکھا ہے کہ :

اسی قول میں صاف بتایا کہ جن چیزوں کی نفی سے اللہ تعالیٰ کی مدح کی جاتی ہے، وہ سب باتیں اللہ عزّ وجل کے لئے ہو سکتی ہیں ورنہ تعریف نہ ہوتی تو اللہ تعالیٰ کے لئے سونا، اونگھنا، بہکنا، بھولنا، جورو، بیٹا، بندوں سے ڈرنا، کسی کو اپنی بادشاہی کا شریک کر لینا، ذلّت وخواری کے باعث دوسرے کو اپنا بازو بنانا وغیرہ سب کچھ روا ٹھہرا اھ (ص۱٦ و ص۱۷)۔

یقین جانئیے کہ ان نجس اور مردُود عقائد میں سے ایک عقیدہ بھی نہ تو شاہِ شہید مظلومؒ کا ہے اور نہ ان کے متوسّلین میں سے کسی کا ہے (العیاذ باللہ تعالیٰ ثم العیاذ باللہ تعالیٰ) از خود کسی بد دیانت کا انکی کسی عبارت اور کتاب سے بزور، کسی عقیدہ کا کشید کرنا صرف اس کی اپنی ذات تک محدود ہے اور بس، ان مظلوموں کا اس میں کوئی قصور نہیں، یہ خان صاحب کا خالص افترا، صریح بہتان اور سفید جھوٹ ہے۔ ان عبارات میں جو کچھ کہا گیا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی شانِ رفیع کے بارے میں ہے۔ اب چند اور حوالے بھی ملاحظہ کر لیں۔ جو امام الانبیاء حضرت محمد صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم کی ذات گرامی کے بارے میں ہیں۔ صراط مستقیم کی ایک عبارت پر گرفت کرتے ہوئے خان صاحب لکھتے ہیں :

مسلمانو! مسلمانو! خدارا ان ناپاک ملعونی، شیطانی کلموں کو غور کرو الخ

(کوکبۂ شہابیہ صفہ ۳۰) - پھر آگے لکھا ہے :

مسلمانوں لِلّٰہ انصاف! کیا ایسا کلمہ کسی اسلامی زبان و قلم سے نکلنے کا ہے؟

حاشا للّٰہ! پادریوں پنڈتوں وغیرہم کھلے کافروں، مشرکوں کی کتابیں دیکھو، جو انہوں نے بزعمِ خود اسلام جیسے روشن چاند پہ خاک ڈالنے کو لکھی ہیں شاید ان میں بھی اس کی نظیر نہ پاؤگے کہ ایسے کھلے ناپاک لفظ تمہارے پیارے نبی تمہارے سچے رسول صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی نسبت لکھے ہوں کہ انہیں مواخذۂ دنیا کا اندیشہ ہے مگر اس مدّعی اسلام بلکہ مدّعی امامت کا کلیجہ چیر کر دیکھیئے کہ اس نے کس جگرے سے محمّد، رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی نسبت بے دھڑک یہ صریح سبّ و دشنام کے لفظ لکھ دیئے اور روزِ آخر اللہ عزیز غالب قہار کے غضبِ عظیم و عذابِ الیم کا اصلًا اندیشہ نہ کیا۔ مسلمانو! کیا ان گالیوں کی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کو اطلاع نہ ہوئی۔ یا مطلع ہو کر ان سے انہیں ایذا نہ پہنچی۔ ہاں ہاں واللہ واللہ انہیں اطلاع ہوئی واللہ واللہ انہیں ایذا پہنچی واللہ واللہ جو انہیں ایذا دے اُس پر دُنیا و آخرت میں اللہ جبّار و قہار کی لعنت اس کیلئے سختی کا عذاب شدّت کی عقوبت الخ (کوکبۂ شہابیہ صفہ ۳۰، ۳۱)

اور اسی کتاب صفہ ۳۲ میں لکھتے ہیں :

اور انصاف کیجئے تو اس کھلی گستاخی میں کوئی تاویل کی جگہ بھی نہیں الخ

یہ بات تو اپنی جگہ پر ہے کہ کیا شاہ شہید مظلوم نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کو

(معاذ اللہ تعالیٰ ثم معاذ اللہ تعالیٰ) گالیاں دی ہیں یا نہیں ؟ لیکن خان صاحب کے نزدیک تو انہوں نے ضرور (معاذ اللہ تعالیٰ) صریح سبّ و دشنام کے لفظ لکھے کہ پنڈتوں اور پادریوں نے بھی ایسے نہ لکھے اور یہ الفاظ ایسے صریح ہیں کہ ان میں کسی تاویل کی گنجائش بھی نہیں ہے اور ان سے واللہ واللہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اطلاع بھی ہوئی اور ایذا بھی پہنچی (معاذ اللہ تعالیٰ)۔

اور یہی خان صاحب لکھتے ہیں کہ :

"جو شخص مسلمان ہو کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دشنام دے یا حضورؐ کی طرف جھوٹ کی نسبت کرے یا حضورؐ کو کسی طرح کا عیب لگائے یا کسی وجہ سے حضورؐ کی شان گھٹائے وہ یقیناً کافر اور خدا کا منکر ہو گیا، اس کی جورو اس کے نکاح سے نکل گئی" (حسام الحرمین ص۲۷)۔ اور پھر آگے لکھتے ہیں کہ :

اصل بات یہ ہے کہ اصطلاحِ ائمہ میں اہلِ قبلہ وہ ہے کہ تمام ضروریاتِ دین پر ایمان رکھتا ہو۔ ان میں سے ایک بات کا بھی منکر ہو تو قطعاً یقیناً اجماعاً کافر مرتد ہے ایسا کہ جو اسے کافر نہ کہے خود کافر ہے۔ شفا شریف و بزازیہ و درر و غرر و فتاویٰ خیریہ وغیرہ میں ہے۔ تمام مسلمانوں کا اجماع ہے کہ جو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان پاک میں گستاخی کرے وہ کافر ہے اور جو اس کے معذب یا کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے (حسام الحرمین ص۲۷و۲۸)۔ اور پھر آگے لکھتے ہیں کہ :

ایک ملعون کلام تکذیبِ خدا یا تنقیص شانِ سید انبیاء علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والثناء

میں صاف صریح ناقابلِ تاویل و توجیہ ہو اور پھر بھی حکمِ کفر نہ ہو، اب تو اُسے کفر نہ کہنا کفر کو اسلام ماننا ہوگا اور جو کفر کو اسلام مانے خود کافر ہے (حسام الحرمین ص۳۵)

اس سے بصراحت یہ ثابت ہوا کہ بقول خان صاحب شاہ محمد اسمٰعیل شہید مظلومؒ نے خدا تعالیٰ اور حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صریح الفاظ میں اور کُھلے طور پر توہین کی ہے اور سبّ و دشنام کے الفاظ کہے ہیں (العیاذ باللہ تعالیٰ)۔ اور ایسی گُستاخی کی ہے کہ اس میں کسی تاویل کی جگہ بھی نہیں ہے تو اس لحاظ سے شاہ شہید مظلومؒ کے کفر میں کوئی شک نہیں ہوسکتا کیونکہ ان بالا عقیدوں میں سے ایک عقیدہ بھی ان کے قطعی کافر یا مرتد ہونے کیلئے کافی ہے چہ جائیکہ یہ سب یا ان میں سے بیشتر ان میں جمع ہو جائیں۔ پھر بھلا ان کے کفر میں کیا شبہ ہوسکتا ہے؟ اگر ان کو کافر نہ کہا جائے تو خود انسان کافر ہو جائے گا اور خالص کفر کو اسلام ماننا پڑے گا۔ ہمارے نزدیک تو نہ حضرت شاہ شہید مظلومؒ کے یہ عقیدے تھے اور نہ وہ کافر ہیں۔ وہ پکّے مسلمان ولی اللہ اور شہید تھے۔ بات خان صاحب کی ہو رہی ہے، ان کے نزدیک شہید مظلومؒ نے یہ سب کچھ صریح الفاظ میں کہا ہے جس کی کوئی تاویل نہیں ہوسکتی۔ مگر بے حد تعجّب اور انتہائی حیرت ہے کہ خان صاحب حضرت شاہ شہید مظلومؒ کو پھر بھی کافر نہیں کہتے۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں کہ علمائے محتاطین انہیں کافر نہ کہیں یہی صواب ہے وھو الجواب وبہ یفتیٰ وعلیہ الفتویٰ وھو المذھب وعلیہ الاعتماد وفیہ السلامۃ وفیہ السداد۔" یہی جواب ہے اور اسی پر فتویٰ ہو اور اسی پر

فتویٰ ہے اور یہی ہمارا مذہب اور اسی پر اعتماد اور اسی میں سلامت اور اسی میں استقامت (سبحان السبوح ص۹۰ و حسام الحرمین ص۴۲)۔ اور پھر آگے لکھتے ہیں کہ:

"امام الطائفہ اسمٰعیل دہلوی کے کفر پر بھی حکم نہیں کرتا کہ ہمارے نبی صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے اہلِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ کی تکفیر سے منع فرمایا ہے اھ" (حسام الحرمین ص۴۳)

اس سے صاف طور پر معلوم ہوا کہ خان صاحب اپنے فتویٰ کی رُو سے خود — ڈبل کافر ہیں کیونکہ وہ ایک کُھلے کافر کو کافر نہیں کہتے۔ اسی طرح جو بریلوی حضرات خان صاحب کے کفر اور معذب ہونے میں شک کرتے ہیں، خان صاحب کے فتوے کی رُو سے وہ بھی کافر ہیں گویا خان صاحب یوں گویا ہیں کہ ع

ہم تو ڈوبے تھے صنم تم کو بھی لے ڈوبیں گے

اللہ تعالےٰ کے ولی اور شہید اور اسی طرح دیگر علماء حق کو بُرا کہنے کا یہ نتیجہ ہے کہ خان صاحب اپنے فتویٰ کی رُو سے خود کافر قرار پائے جن کی ساری زندگی لوگوں کی تکفیر میں صرف ہوئی۔ قدرت کا کرشمہ دیکھیے کہ خود ان کے اپنے قلم سے ان کے حق میں کفر کا فتویٰ تیار ہوا ع جادو وہ جو سر چڑھ بولے

اللہ تعالےٰ نفسِ امّارہ کی شرارتوں سے محفوظ رکھے۔ آمین ثم آمین۔

وَصَلَّی اللہُ تَعَالیٰ عَلیٰ رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلیٰ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ

# دَلِیْلُ الْمُشْرِکِیْن

مصنفہ مولانا احمد الدین صاحب بگویؒ

تلمیذ حضرت مولانا شاہ محمد اسحٰق صاحب محدث دہلویؒ

مع اُردو ترجمہ

# ایضاح المؤمنین

از حضرت صوفی عبد الحمید صاحب سواتی مہتمم مدرسہ نصرۃ العُلوم

شرک اور اس کی مختلف قسمیں اور اس کی کثیر الوقوع صورتیں جو عام طور پر انسانی سوسائٹی میں پائی جاتی ہیں، ان پر بڑے اچھے طریق سے بحث کی گئی ہے اور ہر ایک بات کی دلیل قرآنی آیات، احادیث نبویہ، قول و فعل صحابہ کرامؓ، ائمہ مجتہدین کے اقوال اور سلف صالحین کے مسلّمہ اصولوں کی روشنی میں کی گئی ہے۔ ایک سو تینتیس سال کے بعد یہ اہم قلمی کتاب پہلی دفعہ مدرسہ نصرۃ العلوم کی طرف سے زیورِ طباعت سے آراستہ ہو گئی ہے۔ بلا تردد یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس کتاب کے پڑھنے سے بہت سے لوگوں کو فائدہ پہنچے گا۔ انشاء اللہ العزیز۔

. . . . . . . . . . .

ادارہ نشر و اشاعت مدرسہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ

# عقائد اہل السنّت والجماعت

المعروف

# عقیدۃ الطحاویؒ

صحابہ کرامؓ اور سلف صالحین کے متفق علیہ عقائد کا مستند ترین مجموعہ جس کو پڑھ کر تمام مسلمان اپنے دین و اسلام کو محفوظ کر سکتے ہیں، اصل عربی عبارت نہایت خوشخط ایک کالم میں نہایت آسان سلیس اُردو ترجمہ ہے جسے خواص و عوام سب پڑھ کر اپنے عقائد کی اصلاح کر سکتے ہیں۔ ابتداء میں عقیدہ کی اہمیت اور ضرورت پر، اور امام طحاویؒ کی مختصر سوانح حیات پر ایک ایمان افروز اور مفید ترین مقدمہ بھی ہے۔

# البیان الازہر

عقائد کے بیان پر مشتمل یہ مختصر رسالہ جس کے مصنف حضرت امام اعظم ابو حنیفہؒ ہیں۔ گمراہ نظریات اور گمراہ فرقوں کی کج روی سے اپنے دین و ایمان کو بچانے کی ہر دور میں اہمیت رہی ہے اور آج کے کج اندیش اور گمراہیوں سے پُر دور میں اس کی ضرورت سب سے زیادہ ہے۔ ہر خورد و کلاں اس بزرگ امام کے اس کتابچہ کو پڑھ کر اپنے ایمان و عقیدہ کی اصلاح اور اپنے اہل و عیال کے ایمان و اعتقاد کی حفاظت کر سکتا ہے۔